وَهُوَ الَّذِی جَعَلَ لَکُمُ النُّجُومَ لِتَهْتَدُوا بِهَا فِی ظُلُمَاتِ الْبَرِّ وَالْبَحْرِ

# تسخیراتِ ہمزاد

خوش جیوے سرفراز شاہ وچ مانچسٹر

مصنف

نجم اعظم سید حاظر حسین شاہ زنجانی

ہر انسان کے ساتھ اس کا ہمزاد پیدا ہوتا ہے (حدیث نبوی)

# تسخیر ہمزاد




قیمت مجلد -/[redacted] روپے

ISBN: 978-969-9571-20-6

مکتبہ آئینہ قسمت

کاشانہ زنجانی، D-125 نمبر 2 حضرت سید میراں حسین زنجانی روڈ زرنوش مارکیٹ لاہور 54660




# انتباہ

اپنی قدروں کو فراموش نہ کر دینا کہیں
آپ تسخیر بڑے شوق سے ہمزاد کریں،

(عامل شاہ زنجانیؒ)


فہرست



# اجازت نامہ

آپ عمل ہمزاد نورانی یا سفلی جو بھی اپنی پسند کا "تسخیرات ہمزاد" سے کرنا چاہیں بعد شوق انتخاب کر کے حسب شرائط مندرجہ عمل کر سکتے ہیں لیکن عملیات کا مسلمہ اصول یہ ہے کہ عمل جلالی ہو یا جمالی اگر اس کو کسی عامل کامل سے اجازت لے کر کیا جائے۔ تو اس میں یقینی طور سے کامیابی حاصل ہو جاتی ہے۔ محنت اکارت اور ضائع جانے کا احتمال ختم ہو جاتا ہے۔

آپ بھی "عمل ہمزاد" کرنے سے پہلے عامل شاہ زنجانی ثانی صاحب قبلہ سے اجازت نامہ معہ دیگر ہدایات حاصل کر لیں تو یہ آپ کے لئے کلید کامیابی اور تحفظ "عمل ہمزاد" کا ضامن ہوگا۔

منیجر شعبہ روحانیات

ادارہ آئینہ قسمت لاہور/کراچی

کوڈ لاہور : ۵۴۶۶۰
کوڈ کراچی : ۷۴۲۰۰

# پیش لفظ

قارئین "آئینہ قسمت کراچی" اور قدر دانان علوم روحانیات و فلکیات!
"تسخیر ہمزاد" شائع کر کے آج ہم آپ سے مدتوں کا کیا ہوا وعدہ پورا کرنے کی سعادت
حاصل کر رہے ہیں، اور ہمیں مسرت ہے کہ ہمارے دفتر میں ایک اور قابل قدر علمی کتاب کا
اضافہ ہوا ہے۔

نشر و اشاعت میں جو گراں مایہ اضافے آئے دن ہوتے رہتے ہیں
ان کا سہرا ہمارے ان لاکھوں قارئین کے سر ہے جو نہ صرف تحریر و تقریر کے ذریعے
ہی ہماری عزت افزائی فرماتے ہیں بلکہ عملی طور پر بھی ثبوت دیتے ہیں کہ انہیں واقعی
ہماری خدمات سے فیض رسانی ہو رہی ہے۔

"تسخیرات ہمزاد" کے لئے بیشمار خطوط موصول ہوتے رہتے ہیں
ہم اس عوامی فرمائش کو قدرے تاخیر سے پورا کر رہے ہیں

ادارہ "آئینہ قسمت" ایک خدمت گزار ادارہ ہونے کے علاوہ علوم روحانیات
فلکیات کا ایک الہامی مرکز بھی ہے جس میں "ادب برائے ادب" "علم برائے علم" اور
فن برائے فن کا خاص طور پر خیال رکھا جاتا ہے یہی وجہ ہے کہ ہماری جملہ مطبوعات سرچشمۂ
فیوض و برکات بن بن کر قارئین کرام کی خدمت میں پیش ہوتی رہیں اور ———

اللہ کے فضل وکرم سے قارئین نے بھی ہمیں شکوہ سنجی کا موقع نہیں دیا جس کے لئے
ہم اور ہمارا ادارہ شکریہ ادا کرتا ہے۔

"تسخیرات ہمزاد" ہماری روایات کے مطابق ہے اور ہمیں اطمینان ہے کہ انشاءاللہ یہ کتاب بھی ہماری دیگر پیش کردہ کتب کی طرح شہرت وقبولیت حاصل کرے گی۔ اس اظہار حقیقت کے ساتھ ہی ہم یہ اعلان کرنے میں مسرت محسوس کرتے ہیں کہ انشاء اللہ عنقریب ہی ایک اشاعتی منصوبے پر عملدرآمد شروع کیا جانے والا ہے کہ جس کے تحت ہر تین ماہ بعد ایک نہ ایک بیش قیمت کتاب پیش کی جایا کرے گی۔ کتابوں کا یہ طوفانی سلسلہ جملہ ادبی، اخلاقی، تاریخی، فنی، معلوماتی، روحانی اور فلکیاتی کتب پر مشتمل ہوگا تاکہ ہر جہتی قارئین کی تشنگی دور کی جاسکے۔ احباب جو ہمارے اس خیال کی تائید یا تردید کے سلسلے میں تاریخ بذریعہ اطلاع ہمیں مطلع فرما سکتے ہیں۔

یکم جنوری ۱۹۷۱ء

دعاگو:

(عامل شاہ زنجانی) رح

تجدید عہد

یکم فروری 2001ء

(عامل سید انتظار حسین شاہ زنجانی ثانی)




# نذر

میں اپنی تازہ ترین تصنیف "تسخیرات ہمزاد"
کے جملہ عملیات کو جو میری تمامتر زندگی کا ایک بیش قیمت
اور نایاب سرمایہ ہے ان ہزارہا مشتاقان عملیات ہمزاد
کی نذر کرتا ہوں جن کو ہمزاد کے مسخر کرنے کا شوق ہے

گر قبول افتد زہے عز و شرف

عامل شاہ زنجانی
یکم جون
۱۹۷۱ء



# طلسماتِ سامری

حضرت منجم اعظم شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز کی مایۂ ناز تصنیف جس کا ایک ایک طلسم اپنی اپنی جگہ محیر العقول اور عجوبۂ روزگار ہوگا۔ کالے جادو پہ اس سے بہتر کوئی کتاب نظروں سے نہیں گزری

قیمت مجلد: ۵۰ روپے    یکے از مطبوعات آئینہ قسمت لاہور

کوڈ: ۵۴۶۶۰۰

# مکتبہ آئینہ قسمت کی شہرہ آفاق کتب

| | | | |
|---|---|---|---|
| مصباح الجفر | ۲۰/= روپے | زنجانی جنتری ہر سال باقاعدگی سے شائع ہوتی | روپے |
| مصباح الرمل | ۵۰/= روپے | البیرونی تقویم ہر سال | روپے |
| مصباح القیافہ | ۴۰/= روپے | مصباح النجوم | ۵۰/= روپے |
| مصباح الرویا | ۳۰/= روپے | مصباح الفراست | ۴۰ روپے |
| مصباح الریمیا | ۲۵/= روپے | مصباح العملیات | ۷۰/= روپے |
| مصباح الاعداد | ۳۵/= روپے | علاج بالنجوم | ۱۰۰/= روپے |
| آپکی تاریخ ولادت | ۴۰/= روپے | خزینہ جفر | ۷۰/= روپے |
| استخارہ قرآنیہ ہدیہ | ۲۵/= روپے | عملیات حب (زیر طبع) | |
| استخارہ سجادیہ ہدیہ | ۲۰/= روپے | عملیات بغض (زیر طبع) | |
| سحر اسود | ۵۰/= روپے | تسخیر محبوب (زیر طبع) | |
| طلسمات سامری | ۵۰/= روپے | فلسفہ نجوم (زیر طبع) حصہ اول تا پنجم | |
| جامع النجوم | ۳۵/= روپے | فیوض طلسمات (زیر طبع) | |
| قانون طلسمات | ۱۰۰/= روپے | طلسمات کی دنیا (زیر طبع) | |
| کلید ویس وسٹہ | ۳۰/= روپے | سیر روح (زیر طبع) | |
| تسخیرات ہمزاد | ۵۰/= روپے | استخراج سیارگان المنجمین (زیر طبع) ۱۹۰۰ء تا ۲۰۵۰ء | |
| تاش کے پتے | ۳۰/= روپے | **زیر طبع کتب** | |
| مفاتیح الغیب ہدیہ | ۲۵/= روپے | | |
| ماہنامہ آئینہ قسمت لاہور ہر ماہ باقاعدگی سے شائع ہوتا ہے | ۴۰/= روپے | | |

# شرفِ انسانیت

**ہمزاد** ــــ تسخیر ہمزاد ــــ یا عملیات تسخیر ہمزاد کے سلسلے میں تاریخی حیثیت کا حامل تمہیدی مضمون لکھ کر میں قارئین کرام یا آج کی مصروف ترین نسلِ آدم کا وقت ضائع نہیں کروں گا بلکہ کوشش کروں گا کہ مضمون مختصر، سادہ، سہل قابلِ فہم اور لائق عمل ہو ــــ لیکن اس کے ساتھ اس کی جامعیت اور ہمہ گیر افادیت کا برقرار رکھنا بھی میری ذمہ داری ہے ــــ!

"ضرورت ایجاد کی ماں ہے" یہ ایک مقولہ ہے جو ہمیں ورثہ میں ملتا چلا آرہا ہے اور ہر شخص اس مقولے کا دل سے قائل ہے ــ یہ مقولہ اگر حقیقت پر مبنی نہ ہوتا تو یقین کیجیے آج ہماری زمین پر رشتوں کا دور دور بھی پتہ نہ ہوتا ــــ اگر پیٹ کے دوزخ کو بھرنا نہ ہوتا تو نہ اجناس کی پیداوار کے لئے زمین کا سینہ چھلنی کرنے کی ضرورت پیش آتی، نہ ہل بنانے یا ٹریکٹر ایجاد کرنے کی زحمت برداشت کرنا پڑتی ــــ ہزاروں میل لانبی صاف شفاف، ہموار اور ناگن کی طرح لہراتی ہوئی چمکدار سڑکیں کسی بے غرض فرشتے کی بنائی ہوئی نہیں ہیں ــــ انہیں غرض مند انسان نے اپنی ضروریات کے تحت تعمیر کیا ہے اور ان کی تعمیر میں جو مشینری مددگار ہوئی اسے بھی انسان ہی نے اپنی خداداد قابلیت و صلاحیت سے کام لے کر بنایا ہے ــــ یہ سر بفلک عمارتیں بھی اس حقیقت کی گواہ ہیں کہ اگر ان کی انسان کو ضرورت نہ ہوتی تو آج ان کا تصور بھی ممکن نہیں تھا ــــ ہوا

کے دوش بدوش پر ہوائی قلعے۔ راکٹ اور خلائی جہاز بڑی آسانی سے حرکت زدہ نظر آتے ہیں پانی کا سینہ چیرتے ہوئے جہاز اور کشتیاں کیا کیا آرام پہنچانے میں شب و روز مصروف ہیں کیا آپ کا خیال ہے کہ ہوا اور پانی کی یہ تسخیر بلا ضرورت ہی عمل میں آگئی؟ غرضیکہ انسانی ضرورت نے آج دنیا کی حالت کو بدل کر رکھ دیا ہے!

"ضرورت اور ایجاد" کا دائرہ بہت وسیع ہے اور چونکہ انسان اشرف المخلوقات ہے اس وجہ سے اس کی دلچسپیاں اپنی ذات سے بڑھ کر نہ صرف اپنی جنس کے افراد، بلکہ کائنات کے ذرے ذرے سے وابستہ ہیں چنانچہ یہ انسان ہی ہے جو دوسروں کے عدم و وجود کے لئے جیتا اور مرتا ہے اور ایسا کرنا اس کے لئے عین شرافت ہے کیونکہ بلا شرکت غیرے اس نے یہ اعزاز حاصل کیا ہے اور جو لوگ اس نکتے کو آج تک سمجھنے میں ناکام رہے ہیں۔ ان کو دشمن انسانیت قرار دیا گیا ہے ——— یہی وہ بنیادی اصول ہے جس کے پیش نظر شاعر انسانیت، **صفدر** گنوری کہتا ہے ؎

اپنی قدروں کو فراموش نہ کر دینا کہیں
آپ تسخیر بڑے شوق سے **ہمزاد** کریں!

یعنی ہمزاد کو تسخیر کر کے کوئی ایسا فعل نہ کرنا جو انسانی ضمیر و خمیر کی طہارت، و عظمت کو حرف غلط کی مانند مٹا ڈالے!

(عامل شاہ زنجانی)

# عملِ ہمزاد کیا ہے؟

"ہمزاد" کیا ہے، ہمزاد آپ ہی کا لطیف جسم ہے جس کی تخلیق آپ کے مادی اور کثیف جسم کے ساتھ ساتھ ہی ہوتی ہے یا یوں کہہ لیجئے کہ آپ کے حقیقی جسم کو بدن کی مادی کثافت میں قید کر دیا ہے۔ اگر آپ کوشش کریں تو اس کو زندان سے باہر لاکر اپنے اس لطیف جسم اور اس کی ماورائی قوتوں سے کام لے سکتے ہیں۔ مثلاً۔

● ایک شخص سخت بیمار ہے اس کی حالت نازک ہو گئی ہے مرض تشخیص میں نہیں آتا ——— آپ نے ہمزاد کو تسخیر کر لیا ہے آپ کو مریض کے بارے میں علم ہوا ——— اب آپ اس مریض کی مدد کر سکتے ہیں۔ یا آپ بیمار کے متعلقین کو اپنے ہمزاد سے معلوم کر کے مشورہ دے سکتے ہیں کہ فلاں دوا سے افاقہ ہوگا۔ یا فلاں طبیب کی خدمات حاصل کرنے سے بیمار اچھا ہو سکتا ہے۔

● کسی مریض کو ایک ایسے پھل کی ضرورت ہے جس کی بہار اس وقت یہاں ختم ہو چکی ہے یا کسی دور دراز مقام پر پیدا ہوتا ہے تو آپ اپنے ہمزاد سے منگوا سکتے ہیں!

● کوئی قانونی الجھن یا دقیق ترین مسئلہ درپیش ہے ——— آپ اس کا حل ہمزاد سے معلوم کر سکتے ہیں۔

● ہمزاد کی استعداد آپ کو مشکل سے مشکل امتحان سے بہ آسانی عہدہ برآ کرا سکتی ہے:

• گم شدہ اشیاء یا حیوانات کا سراغ ہمزاد کے ذریعہ مل سکتا ہے۔
• دفینوں کا پتہ ہمزاد سے پوچھیئے، وہ حاصل بھی کرا سکتا ہے؛
• پیشگوئیوں میں ہمزاد کا مشورہ طلب کریں،
• فضا کے حالات ہمزاد سے معلوم کر لیجئے
• ہزاروں میل کی خبریں، چیزیں اور انسانوں تک کو ہمزاد آن واحد میں ادھر سے ادھر پہنچا سکتا ہے۔
• لوگوں کے دلوں میں آپ کے حکم کے مطابق دوستی یا دشمنی کے جذبات پیدا کرنے میں ہمزاد اعلیٰ خصوصیات کا حامل ہے۔

اور بھی بے شمار کام ہیں جنہیں آپ کے ایک اشارے پر ہمزاد آن واحد میں پایۂ تکمیل کو پہنچاتا ہے۔

ظاہر ہے کہ جس چیز سے آپ بے شمار فوائد حاصل کر سکتے ہیں وہ کسی نہ کسی طور پر نقصان دہ اور ضرر رساں بھی ہو سکتی ہے۔

• اول تو حصول ہمزاد کے سلسلے میں جن اعمال کی ضرورت ہوتی ہے اگر کہیں نظر انداز کر کے اپنی طرف سے ترمیم یا تنسیخ روا رکھی جائے تو کامیابی کا تصور بھی نہ کیا جائے
• دوسرے یہ کہ اگر عملیات ہدایت کے مطابق ہوں اور تباہی ہوئی احتیاط سے کام نہ لیا جائے تو خلل اعصاب یا جان جانے کا اندیشہ ہوتا ہے۔
• تیسرے یہ کہ تسخیر ہمزاد کی تکمیل تو کر لی لیکن ہمزاد سے جو معاہدہ ہوا وہ خود آپ کے لئے پریشان کن ثابت ہوا۔ ان حالات میں معاہدے کی خلاف ورزی پر ہمزاد آپ کو خاطر خواہ سزا دے سکتا ہے۔ چنانچہ اس سلسلے میں اب تک بیشمار لوگ

اپنی جان کھو چکے ہیں !

• چوتھے یہ کہ آپ ہمزاد سے مناسب کام نہیں لے سکے بلکہ اسے ایسے کام دیتے رہے جو آپ کا ہمزاد پسند نہیں کرتا ہو۔ ایسی صورت میں ہمزاد آپ کا حکم تو پورا کر دے گا لیکن موقع کی تلاش میں رہے گا اور جیسے ہی آپ اس کی زد میں آ گئے جان کھو بیٹھے یا پاگل یا مجنون ہو گئے۔ !!

• پانچویں یہ کہ دورانِ عمل جب ہمزاد سامنے آئے تو اس سے ہرگز کلام نہ کریں ! اور نہ ہی اس کے اشاروں کا جواب دیں۔ اس کی ہدایت پر عمل بھی نہ کریں۔ اس سے خوفزدہ بھی نہ ہوں۔ کیونکہ اس کی حقیقت اس وقت بے ضرر سائے سے زیادہ اور کچھ نہیں ہوتی !

• وہ حضرات جو اعصابی کمزور ہوں، شدتِ امراض اور توہمات وغیرہ میں مبتلا رہتے ہوں عمل تسخیر ہمزاد سے گریز کریں !

• کمزور بصارت اور شہوانیت سے مغلوب حضرات بھی تسخیر ہمزاد کا خیال دل میں نہ لائیں، کیونکہ دورانِ عمل مباشرت ممنوع ہے۔

• حاملہ یا حائضہ خواتین کے علاوہ وہ مرد بھی تسخیر ہمزاد کا کوئی عمل نہ کریں جن کے کسی بھی حصہ جسم سے خون رواں ہو۔

• ختنہ بریدہ ہونا حرج واقع نہیں کرتا ویسے عامل کا کوئی عضو کٹا ہوا۔ یا معطل نہ ہونا چاہیئے !

گویا عامل کو تندرست، صحت مند اور صحیح الاعضا ہونا ضروری ہے۔

• عمل ہمزاد شروع کرنے سے قبل اپنے مزاج اور طبعی کیفیت کے مطابق ہی یہ طے کر لینا چاہیئے کہ مجھے کونسا ہمزاد تسخیر کرنا ہے ؟



- آتشی ہمزاد !
- بادی ہمزاد !!
- آبی ہمزاد !!!
- خاکی ہمزاد

(عامل شاہ زنجانی)

# عاملین کی ذمہ داریاں

اللہ عزہ اسمہ نے اگر آپ کو کسی عہدہ جلیلہ پر فائز کیا اور طرح طرح کی برکتوں سے نوازا ہے تو آپ کو اس کا شکر ادا کرنا چاہیے ــــ شکر صرف اس طرح ہی ادا نہیں ہوتا کہ آپ ایک لمبے چوڑے سجدے میں گر گئے اور محض زبانی طور پر اللہ کا شکر ادا کر لیا اور بس !

شکر ادا کرنے کا ایک طریقہ یہ بھی ہے کہ انسان اپنی ذمہ داریوں کا احساس کرتے ہوئے نیک دل کے ساتھ رفاہِ عام کا طریقہ اختیار کرے اور ان فیوض و برکات میں اپنے حلقہ احباب کو بھی شریک متصور کرے۔ جو من جانب اللہ اسے حاصل ہوں۔

چنانچہ تسخیر ہمزاد کے بعد عامل کی یہ ذمہ داری ہے کہ وہ اس نعمت خداوندی سے ناجائز فائدہ اٹھانے کی سعی نامسعود نہ کرے اور جہاں تک ہو سکے اپنے ساتھ دوسروں کو بھی فیض پہنچائے ہم نے ہمزاد کے فوائد کی چند مثالیں پہلے لکھ دی ہیں بے جا نہ ہو گا۔ اگر یہ حقیقت ایک بار پھر ذہن نشین کرا دی جائے کہ عامل کا ہمزاد خود اس کا اپنا ہی جسم لطیف ہے جو اپنے عامل کے گناہ آلود مطالبہ سے خوش نہیں ہو سکتا۔ اس کی خوشی اس میں ہے کہ اُسے وہ کام بتائے جائیں جن سے عامل اور ہمزاد دونوں کا بھلا ہو۔

یہی وجہ ہے کہ بعض عاملین جو معاہدے کے وقت ہمزاد سے یہ عہد لینا بھول گئے کہ وہ ہمیشہ عامل کے حکم پر ہی حاضر ہوا کرے اور بلا وجہ آ کر پریشان نہ کرے اور انہوں نے ہمزاد کو اسم باری تعالیٰ کا ورد کرنے میں مصروف رکھا تاکہ دونوں کو ثواب ملتا رہے

بعض عاملین ہمزاد سے خلاف شرع، ناجائز اور گناہوں سے معمور امور کی انجام دہی چاہتے ہیں جو اس سلسلے میں عاقبت نااندیش فعل ہے اور دنیا ہی میں ایک نہ ایک دن ان کو اپنی مکمل تباہی دیکھنی نصیب ہوتی ہے۔

ہم بیان کر چکے ہیں کہ عناصر کے اعتبار سے ہمزاد چار قسم کے ہوتے ہیں۔

• آتشی — • بادی — • آبی اور — • خاکی

اب ان میں سے ہر ہمزاد اعلیٰ، میانہ اور ادنیٰ یعنی تین درجوں کا ہوتا ہے۔ یہ تقسیم انہی طاقتوں کی وجہ سے ہے، عامل کو ان کے درجوں کا پورا پورا خیال رکھنا چاہیے۔

• اوّل درجے کا ہمزاد (آتشی ہو یا بادی آبی ہو یا خاکی) ہر مشکل سے مشکل حکم فوراً پورا کرنا چاہتا ہے۔ دنیا کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک فوراً پہنچ جاتا ہے اور وہاں کی مکمل خبریں بہم پہنچا دیتا ہے اسے ناجائز کام سے صدمہ پہنچتا ہے خیالات پر اثر انداز ہوتا ہے اور دُور دُور سے بھاری سے بھاری اشیاء اور بغیر موسم پھل پھول وغیرہ لا حاضر کرتا ہے۔

• دوسرے درجے کا ہمزاد بھی خبریں، اشیاء وغیرہ سب لا دیتا ہے بالکل اسی طرح جس طرح اوّل درجے کا ہمزاد!

• تیسرے درجے کا ہمزاد خبریں اور مشورے فراہم کرتا ہے۔ سبق ذہن نشین کراتا ہے اور خود بھی سناتا ہے گم شدہ اشیاء کا سراغ لگاتا ہے دفینہ بتانا، امراض کی تشخیص۔ ادویہ کی فراہمی اور طبیب کے انتخاب میں مدد دیتا ہے۔ احکام کی بجا آوری پرانے زمانے اور ماضی کی حقیقتیں بیان کرتا ہے۔

کسی ہمزاد کی طاقت سے متجاوز امور کا حکم دینے سے ہمزاد بدمزاج ہو سکتا اور

پھر اس کی سرکشی اس حد تک پہنچ جاتی ہے کہ وہ ہر جائز و ناجائز کام کے کرنے سے انکار کر دیتا ہے۔

عامل شاہ زنجانی

# توضیحاتِ ہمزاد

"ہمزاد" کے بارے میں کچھ عاملین کا قول ہے کہ یہ انسان کے ساتھ ہی پیدا ہوتا ہے۔ اور ساتھ ہی مرجاتا ہے لیکن بعض کہتے ہیں کہ یہ پیدا تو انسان کے ساتھ ہوتا ہے لیکن مرتا کبھی نہیں۔ انسان کی موت کے بعد آزاد رہتا ہے۔

"ہمزاد" انسان کی موت کے بعد فنا ہو جائے یا زندہ رہے ہمیں اس سے کوئی بحث نہیں۔ اور نہ ہی اس بحث کا کوئی فائدہ ہے۔

دنیا کا معمولی سے معمولی کام بھی بغیر طاقت صرف کئے نہیں ہو سکتا۔ اب غور کیجئے تو طاقتیں بے شمار طریقوں سے حاصل ہوتی ہیں لیکن ان تمام طریقوں کو دو اصولوں پر تقسیم کیا جاتا ہے ایک قسم قدرتی اور دوسری غیر قدرتی یا اکتسابی ہوتی ہے۔

تسخیر ہمزاد اکتسابی نوعیت سے متعلق ہے — اور عامل کو اس کے اکتساب کیلئے بڑی بڑی مشکل اور دشوار ترین راہوں سے گزرنا پڑتا ہے بالخصوص وہ لوگ تو خطرات کے عین قریب ہوتے ہیں جو عدم واقفیت کی بنا پر غلط طریقوں پر عمل کرتے یا عمل کے طریقوں میں من مانی کاروائی کا تجربہ کرتے ہیں۔

علوم روحانیات ہوں یا محض ہپناٹزم سب میں گہرے انہماک مستحکم توجہ، فکر، یکسوئی قلب مستقل مزاجی تصور آفرینی، یقین کامل، اور اجتماعی توجہ کی سخت ضرورت ہے۔ اس کے برعکس سطحی غور و فکر بے یقینی منتشر اور پراگندہ خیالات اور عارضی کارروائیوں کا عامل ہونا کسی طرح بھی کامیابی کے قریب نہیں لاتا۔

طہارتِ نفس اور پاکیزگی بدن اعمال روحانیات میں لازمی شرائط ہیں۔ جو لوگ ظاہری اور باطنی طہارت سے بے نیاز ہو کر اس قسم کے اعمال کرتے رہتے ہیں انہیں کسی نہ کسی دن اس کی بھاری قیمت ادا کرنا پڑتی ہے گو کہ بعض عملیات کئے ہی اس وقت جاتے ہیں کہ جب انسان پوری طرح بحالت نجس ہو جنہیں سفلی عملیات سے موسوم کیا جاتا ہے۔

"سفلی عملیات" کا درجہ کیا ہے۔ یہ معلوم کرنے کے لئے آپ صاحب ضمیر اور باشعور لوگوں کی رائے دریافت فرمائیں ——— بہر حال سفلی سفلی ہے اور نوری نوری۔ ہم ہر نکتہ فکر کے عامل کی سہولت کے پیش نظر ہر قسم کے عملیات پیش کریں گے۔ جو آئندہ صفحات میں دیکھے جا سکتے ہیں۔ ہر شخص کی پسند جدا ہوتی ہے اس لئے ہم اس بحث کو طول دینا خلافِ اصول سمجھتے ہیں۔

"تسخیر ہمزاد" کے ماہر عاملین خال خال ہیں جو عوام الناس سے علیحدہ اپنی ایک دنیا بسائے ہوئے ہیں۔ نیز انہوں نے مصلحتاً اپنے تجربات کو اخفائے راز کے طور پر عام نہیں کیا۔ اس لئے اس ضمن میں کافی مواد موجود نہیں ہے۔

گزشتہ ربع صدی سے ہم نے انتہائی فراخدلی کے ساتھ بزرگانِ دین، ماہرین علوم و فنون، عاملین فلکیات و روحانیات، غواصانِ بحر حکمت و کیمیا و لیمیا اور رشید ایان استاد، ان کے رازہائے سینہ کو عام کر دینے کی سعئ مسعود کی ہے۔ چنانچہ زیر نظر کتاب بھی اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے، ہماری اس محنتِ شاقہ کا اجر صرف اسی وقت مل سکتا ہے جس وقت قارئین کرام کما حقہ مستفید ہو کر ہمیں دعائے خیر سے یاد فرمائیں گے۔

# کیا تسخیر ہمزاد گناہ ہے؟

ہم اور آپ اس زمانے میں پیدا ہوئے ہیں جسے ماڈرن زمانہ کہتے ہیں۔ نئی روشنی کے لوگ اچانک ہی کسی واقعے کے پیش آجانے پر جدید الجدید علوم وفنون کی مدد لیتے ہیں اور آسانی سے سحر، اجنہ۔ ہمزاد۔ روحانیات اور موکلین وعملیات وغیرہ کے قائل نہیں ہوتے اور ان سب کو توہمات گردانتے ہیں۔ آپ نے اکثر دیکھا ہے کہ جہاں کہیں دور از فہم یا بعید از قیاس روایات بیان کی جاتی ہیں لوگ طنزیہ مسکراتے اور عجیب عجیب نظروں سے دیکھتے ہیں مثال کے طور پر آپ کسی جن کے کارنامے بیان کر رہے ہیں۔ اور تمام واقعات حقائق پر مبنی ہیں۔ لیکن سننے والے کسی حالت میں بھی اس وقت تک آپ کی باتوں کو صحیح نہیں تسلیم کریں گے کہ جب تک کوئی نہ کوئی واقعہ وہ خود اپنی آنکھوں سے نہیں دیکھ لیتے — یہی حال معجزات، کرامات۔ سحر اور جادو وغیرہ کا ہے — لیکن ایک دن آتا ہے جب معترض حضرات بچشم خود کوئی نہ کوئی حیرت انگیز واقعہ دیکھتے ہیں اور پھر انہیں اس کا اعتراف کرنا ہی پڑتا ہے کہ دنیا میں ماورائی طاقتوں کا وجود ناقابل انکار ہے۔

"الف لیلہ" "طلسم ہوشربا" اور "داستان امیر حمزہ" قسم کی کتابوں میں جا بجا ان حیرت انگیز چیزوں کا ذکر موجود ہے جو آج موجود ہیں۔ اور دیکھی جا سکتی ہیں، مثلاً ہوائی جہاز آپ کے سامنے اڑتے ہیں، اور ایک دن میں آپ کو کہیں سے کہیں پہنچا دیتے ہیں۔ تو کوئی وجہ نہیں کہ اڑن کھٹولا۔ لکڑی کا گھوڑا۔ اور اسی قسم کی دوسری چیزیں (لاکھ مفروضہ سہی) توہمات گردانی جائیں۔

آج کل کی ریل گاڑی جو کل تک شیطانی شعبدہ تھا کس قدر کام آ رہی ہے۔
آج اگر یہ ریل گاڑی ناپید ہو جائے تو غور فرمائیے کہ آپ کی زندگی کس قدر بے کیف اور معطل نظر آئے۔؟

تقریباً ڈیڑھ دو صدی پہلے اگر ٹیلیفون، ٹیلیویژن، ریڈیو۔ بجلی کے بلب اور ان کے علاوہ جدید ترین ایجادات پر مشتمل کوئی ناول لکھا جاتا تو اس کی حیثیت الف لیلیٰ۔ طلسم ہوشربا۔ اور چہار درویشوں کے قصوں کی سی ہوتی، حالانکہ آج یہی چیزیں ہماری زندگی کا لازمی جزو بن گئی ہیں۔ اور بغیر ان کے ہم زندگی کے ہر میدان میں محتاج اور غیر مسلح نظر آتے ہیں۔

ہمارے شعبۂ روحانیات و فلکیات کے ایک سرگرم اور نہایت ہی مذہب پرست رکن صفدر گنوری ہیں آپ میں سے اکثر حضرات نے ان کے مضامین شعر و شاعری، نجوم جفر، ہندسہ اور رمل وغیرہ ماہنامہ آئینہ قسمت، لاہور میں مطالعہ فرمائے ہوں گے۔ یہ حضرت بھی عام لوگوں کی طرح شعر و شاعری، نجوم و جفر اور ہندسہ و رمل وغیرہ کی بات کرنا گناہ میں شامل سمجھتے تھے اور اپنی سمجھ کے مطابق اس سلسلے میں انتہا پسندی کا ثبوت بھی دیتے تھے۔ لیکن جب سے ان کے خیالات میں حقیقت پسندی اپنی ارتقائی منازل طے کرتی ہوئی نکتۂ معراج کو پہنچی تو تمام علوم سے اس قدر محبت پیدا ہو گئی کہ گناہ اور ثواب کی پستیاں اور بلندیاں ہیچ ہو کر رہ گئیں۔
وہ خود اس کا اظہار کرتے ہیں کہ۔ ۱۹۴۰ء میں جب میں میٹرک میں تھا تو شاعری سے نفرت (بخیال گناہ) ہونے کی وجہ سے امتحانات میں حصۂ نظم کو چھوتا بھی نہیں تھا۔
وہ، وہ وقت تھا کہ جب میں ظاہر اور باطن دونوں اعتبار سے کٹر مسلمان نظر آتا

تھا. لیکن ایک ایسا دن بھی آیا کہ جب میں نے اس کے (شاعری کے) علاوہ بھی دیگر علوم کے منفی و مثبت پہلوؤں پر غور کیا اور آخر اس نتیجے پر پہنچا کہ:

علم ایک تلوار ہے ——— اگر آپ تلوار لے کر میدان جنگ میں کود جائیں اور کشتوں کے پشتے لگا دیں تو آپ کا نام مجاہدوں کی فہرست میں شامل ہو گا آپ کو ثواب بھی ملے گا. آپ غازی بھی کہلائے جائیں گے. اگر قتل ہو گئے تو شہیدوں کا رتبہ بھی پائیں گے ——— لیکن اگر یہی تلوار لے کر آپ اپنے شہر کے محلہ کے گھر کے آدمی کو قتل کر دیں گے. تو قاتل، ظالم، جابر اور انسانیت کش کہلائے جائیں گے دنیا ملامت کرے گی اور آپ پر مقدمہ بھی قائم ہو گا آپ کو پھانسی بھی ہو سکتی ہے اور گناہ بھی لازم آئے گا. دیکھا آپ نے تلوار ایک ہے، کام بھی ایک ہی ہے لیکن نوعیت کے اعتبار سے اور تلوار سے کام غلط یا صحیح لینے کی وجہ سے دونوں کے انجام میں کتنا بڑا فرق ہے یہی وجہ ہے کہ میں نے نہ صرف شاعری کو اپنایا بلکہ ان علوم سے بھی دلچسپی لی. جنہیں عام طور پر ناواقفیت کی بنا پر گناہ منصور کیا جاتا ہے، حالانکہ ان علوم سے فیض رسانی ہو سکتی ہے. اور ثواب کمایا جا سکتا ہے. مذہب نے علم حاصل کرنے کی ضرورت پر زیادہ سے زیادہ زور دیا ہے. علم ہی وہ شئے ہے جس نے ہمیں ہر مخلوق پر شرف بخشا ہے ——!

اس حقیقت کے پیش نظر کسی علم یا فن پر "گناہ کا ٹھپہ" لگا دینا مناسب نہیں، کائنات کی ہر شئے ہمارے ہی فائدے کے لئے ہے. یہ چاند، سورج، ستارے، بروج، ٹھنڈی اور گرم ہوائیں، خشکی اور تری سب ہمیں اپنی تسخیر کی دعوت دیتی ہیں. اور ہمیں ان کی خدمات سے استفادہ کرنا

ہی چاہیئے۔ ان کی تسخیر کے لئے خالقِ ارض و سماوات نے ہمیں حکمت و استدراک سے بہرہ ور کیا ہے۔ ان سے فائدہ نہ اٹھانا اللہ کی نعمتوں سے مفر ہے۔ شکرانِ نعمت کا صحیح طریقہ یہ ہے کہ جب انسان اپنی دانائی سے کسی علم یا فن سے متمتع ہو۔ تو رفاہِ عام کے طریقے بھی مہیا کرے۔ ورنہ اسے خود کو اشرف المخلوقات کے زمرے سے باہر سمجھنا چاہیے ــــ!

خادم شاہ زنجانی کے اس اظہار حقیقت کے بعد قارئین کرام اپنے لئے مقام تلاش کر سکتے ہیں کہ وہ تسخیر ہمزاد سے کیا فائدہ اٹھا سکتے ہیں! کشتیاں وہی تیرا کرتی ہیں جو برنائے خلوص تیار کی جاتی ہیں اور جن سے عام مفادات کا تحفظ وابستہ ہو۔!

# کشش و جاذبیت

کشش و جاذبیت سے مراد طاقت ہے یہ طاقت روحانیت کی ہو ـــ بجلی کی ہو ـــ مقناطیس کی ہو یا کسی دباؤ کے نتیجہ میں پیدا ہوتی ہو، بہر حال تحریک پیدا کرنے میں مدد و معاون ہوتی ہے

انسان میں جو کشش ہوتی ہے اس کی بھی بہت سی صورتیں ہیں بہت سے لوگ اپنے بلند اخلاق و کردار کی وجہ سے اپنے اندر وہ کشش و جاذبیت رکھتے ہیں جو دوسرے ذرائع سے ممکن ہی نہیں۔ کسی شخص میں غیر معمولی علوم و فنون کی مقبولیت حاصل کرنے کے لئے صلاحیتیں ہوتی ہیں۔ کوئی شخص اتنا حسین و جمیل ہوتا ہے کہ بس جادو کا گمان ہوتا ہے اسی طرح سینکڑوں مثالیں پیش کی جاسکتی ہیں۔ جو انسان میں جذب و کشش کے موضوع پر دال ہیں، روحانی طور پر بھی انسان جذب و کشش حاصل کر سکتا ہے۔ ایسے لوگوں کی مثال میں اولیاء اللہ اور قطب و ابدال وغیرہ شامل ہیں۔

روحانی طور پر جو کشش و جاذبیت حاصل کی جاتی ہے اکتسابی ہوتی ہے۔ اور اس کے لئے روزانہ مشق کے طور پر وظائف اور اوراد وغیرہ سے متنج ہوتا ہے

کسی شئے سے فائدہ اٹھانے سے قبل انسان کو بڑی بڑی مہمات سے گزرنا پڑتا ہے اور جب تک انسان اپنے نفس پر قابو نہیں پاتا وہ کسی دیو، پری، جن

--- یا ہمزاد وغیرہ کو اپنے بس میں نہیں کر سکتا ہے --- ! چنانچہ عمل روحانیات کی اولین شرائط میں سے ضبط نفس پہلی مشق ہے جس پر پوری مساعی کے ساتھ عمل پیرا ہونا چاہئیے۔ اس کے بغیر ذرا سی بھی کشش یا جاذبیت کا پیدا ہو جانا ممکن نہیں

"ضبط نفس" شعائر انسانیت میں سے ایک ہے۔ اگر نفس پاک وطاہر نہ ہو تو انسان ایک دو پایہ جانور ہے کیونکہ ضبط نفس سے ہی طہارت ضمیر اور صفائی قلب وابستہ ہے۔

جس انسان میں ضبط نفس، طہارت ضمیر اور صفائی قلب کا فقدان ہو وہ مردہ ہے اور ظاہر ہے کہ مردہ کچھ نہیں کر سکتا۔ اس لئے انسان کو ہمیشہ اپنی زندگی کا ثبوت دینا چاہیے ---- !

ہمزاد کا جہاں تک تعلق ہے وہ خود آپ ہی آپ ہیں۔ آپ کا جسم صرف مادی شئے ہے جو آج نہیں تو کل مٹی ہو جائے گا۔ لیکن آپ کی روح یا لطیف جسم کو ہمیشہ زندہ رہنا ہے۔ اس لئے مناسب ہے کہ جسم میں رہتے ہوئے اس کی نشوونما ہو جائے اور اُسے سکون و طمانیت بخشنے کے لئے صحتمند خیالات کی دولت سے مالا مال کیا جائے۔ اس کے برعکس جو لوگ اپنی زندگی ہی میں خبیث اور بدروح بن جاتے ہیں نہ دنیا والے ان سے خوش رہتے ہیں اور نہ وہ خود کسی بھی جہاں میں مطمئن رہتے ہیں۔ غرضکہ ساری خدائی ان سے بیزار رہتی ہے۔ اور ان میں کسی قسم کی جاذبیت یا کشش پیدا نہیں ہوتی --- !

# اعتماد و خود آگہی

دنیا کی جملہ مہمات اسی وقت سر کی جا سکتی ہیں جب کسی شخص کو اپنی مہم کے سر کر لینے کی توقع یا امید ہو — اور توقع یا امید کو پورا کرنے کے سلسلے میں خود اعتمادی کا بڑا دخل ہے۔ اگر خود اعتمادی ہی نہ ہو گی تو کوئی شخص منزلِ مقصود کی طرف روانہ کیسے ہو گا؟ — خدا اور اپنی ذات پر بھروسہ کرنا اور یقین کو انتہائی مستحکم اور پختہ کر کے آتشِ نمرود میں کود جانا بھی سنتِ ابراہیمیؑ ہے۔ اور جو لوگ سنتِ ابراہیمیؑ ادا کرتے ہیں۔ ان کی نشان آپ کے سامنے ہے ایسے لوگ اپنے اندر وہ کشش و جاذبیت رکھتے ہیں — جو ہر جہت اپنی کامیابیوں کا پرچم گاڑ دیتے ہیں۔ وہ ہمیشہ زندہ رہتے ہیں۔ اور آنے والی نسلوں کے لئے ان کے کارنامے مشعلِ راہ ثابت ہوتے ہیں، اور ایسے ہی لوگ ہوتے ہیں جو روحانیات کے بحرِ بے پایاں میں مثلِ نہنگ مچلتے اور انگڑائیاں لیتے ہیں — ہمزاد کا اپنے بس میں کر لینا ایسے لوگوں کے لئے ایک کھیل ہے۔ اور جب وہ بہادر انسان ہمزاد کو اپنے قابو میں کر لیتے ہیں تو وہ عام فائدے پہنچانے کے لئے خود کو وقف کر دیتے ہیں — اس کے برعکس خود غرض اور دوسروں کو نقصان پہنچا کر خود فائدہ اٹھانے والے ہمیشہ خسارے میں رہتے ہیں۔ اگرچہ بسا اوقات انہیں ظاہری طور پر فائدہ ہو بھی جاتا ہے۔ لیکن وہ فائدہ ایک عارضی اور ناقابلِ ذکر فائدہ ہی ہوتا ہے۔

"خود اعتمادی" خود آگہی سے پیدا ہوتی ہے یعنی جس شخص کو اپنی ظاہری اور باطنی قوتوں کا اندازہ ہی نہ ہوگا وہ خود میں کام کرنے کی صلاحیتوں سے روشناس کیسے ہوگا۔ اور جہاں خود آگہی اور خود اعتمادی جیسے جوہر موجود نہ ہوں گے وہاں کسی قسم کی تحریک یا قوت جاذبہ کا ہونا کیسے تسلیم کیا جا سکتا ہے!

خود آگہی کے لئے اسلامی نظریہ ہے کہ جس نے خود کو نہیں پہچانا وہ خدا کو بھی نہیں پہچانتا ۔!

ظاہر ہے کہ جو شخص نہ خود کو پہچانتا ہو۔ وہ خدا کو بھی نہیں پہچانتا ——— اس کا دین و دنیا میں کیا مقام رہ جاتا ہے ———! اور کیا ایسا شخص کسی کامیابی کا مستحق ہے؟ لہٰذا معلوم ہوا کہ انسان کو خود اپنی ذات میں گہری دلچسپی لینی چاہیے ———؟

جب نہ ہو ذات سے اپنی کچھ رابطہ
دور کر دل سے ہمزاد کا واہمہ

اگر انسان اپنی ذات میں گہری دلچسپی نہیں لے سکتا تو سمجھنا چاہیے کہ تسخیرِ ہمزاد کا تصور محض واہمہ ہی تو ہے ۔!

# پُرزور فکر اور تصوّر آفرینی

اعتماد اور خود آگہی کے سلسلے میں یہ کہنا بیجا نہ ہو گا کہ یہ چیزیں ہمیں غور و فکر اور تصور آفرینی کی عمیق ترین گہرائیوں میں مل سکتی ہیں غور و فکر اور تصور آفرینی کی دعوت قبول کرنے والے جب اپنے وظیفے یا مشق میں منہمک ہوتے ہیں، تو وہ تحت الثریٰ سے لے کر بام ثریا تک ہر دیدہ و نادیدہ جوہر کو اپنی نظر کے سامنے پاتے ہیں اور ان کی یہ رسائی قوت ارادی کے تحت شش جہت ہو جاتی ہے۔

قوت ارادی ایک ایسی شئے ہے کہ جس سے کام لے کر انسان مافوق الفطرت ہونے کی حیثیت میں آجاتا ہے اور ایسے ایسے کارہائے نمایاں سرانجام دیتا ہے کہ دنیا اس کے افسانے سن سن کر محو حیرت ہو جاتی ہے اور صرف قوتِ ارادی ہی وہ طاقت ہے جو آپ کے ہمزاد کو سرِ تسلیم خم کرنے پر مجبور کرتی ہے

ماہرین علم الانفاس کا خیال ہے کہ صبح کے وقت مشرق کی طرف منہ کر کے کھڑا ہونے اور اندر کی طرف گہری سانس لیتے ہوئے دونوں ہاتھوں کا اوپر نیچے لے جانا مقناطیسیت پیدا کرنے میں مدد دیتا ہے — اس عمل کے ساتھ جیسا کہ ہم اوپر لکھ آئے ہیں کہ گہرے اور مجتمع انداز فکر اور بہترین تصور آفرینی کو شامل کرنا اعتماد و خود آگہی کو مزید تقویت بخشتا ہے۔ یہی مشق روز افزوں کرنے سے تسخیر ہمزاد قریب سے قریب تر ہوتی ہے۔

اور ایک مضبوط و مستحکم ارادی قوت کا مالک جب یہ عمل کرتا ہے، تو اُسے

اپنی محنت کے ثمرات توقع سے پہلے سامنے دیکھ کر حیرت ہو جاتی ہے۔

"تسخیر ہمزاد" کے عاملین کو چاہیئے کہ وہ سب سے پہلے قوی جسم صحت مند دل و دماغ اور چاق و چوبند اعصاب کی ضرورت محسوس کرے کیونکہ ان اوصاف کے بغیر اس میدان میں اسے کسی طور پر کامیابی کی توقع نہ رکھنی چاہیے پورے بدن میں کسی عضو کا معطل ہونا عامل کو اس فائدہ مند عمل میں ضرر و ضیاع کا موجب بن جاتا ہے ـــــ البتہ ختنہ بُریدہ ہونا حرج واقع نہیں کرتا

صحت مند اعصاب سے مراد باطنی اور ظاہری تنوّع ہی نہیں، بلکہ سیرت و کردار کا مضبوط ہونا بھی ہے۔ لہٰذا ہر عامل کو لازم ہے۔ کہ وہ اپنے ظاہر و باطن میں یکسانیت اور استحکام پیدا کرے۔!

# قوّتِ فیصلہ اور عامل

ایک عام آدمی کی اگر قوتِ فیصلہ کمزور ہو تو اس کی زندگی چیستان ہو کر رہ جاتی ہے۔ چہ جائیکہ ہمزاد کا عامل ؛ کہ جس کی منزل تک دشوار گزار راہیں اور سینکڑوں خطرات ہیں۔

اول تو تسخیر ہمزاد کے لئے آمادگی ہی اپنی جگہ ایک اہم ذمہ داری سنبھالنے کے مترادف ہے۔ ثانیاً خود کو عامل ہونے کے قابل بنانا۔ کیونکہ کسی شئے کے حصول سے قبل خود کو اس کا اہل ثابت کرنا بھی ہر ایک کے بس کا کام نہیں ہے!

مذکورہ بالا دونوں مراحل سے گزرنے کے بعد اپنی سہولت اور نوعِ طبع کی بنا پر یہ انتخاب کرنا کہ عمل کونسے ہمزاد (آتشی، بادی، آبی یا خاکی) کا شروع کیا جائے اور وہ عمل منتخب کرنا ہے سرانجام دینے میں عامل تمام ذمہ داریوں سے عہدہ برآ ہو سکیں گے۔

عامل کی دشواریوں اور اس کے متعلقہ فرائض پر مشتمل تفصیلی مضامین گزشتہ اسباق میں آچکے ہیں۔ جوان تیرہ و تار گھاٹیوں میں مشعلِ راہ ثابت ہو سکتے ہیں تاہم بطورِ اعادہ دورانِ مضامین آئندہ صفحات میں بھی رہنمائی کرتے ہوئے پائے جائیں گے۔ عمل شروع کر کے چھوڑ دینا بھی خطرے سے خالی نہیں ہوتا۔ بزرگوں کا قول ہے کہ کسی کام کی ابتداء کر دینے کے معنی ہیں کہ کام نصف ختم کر لیا۔ لیکن ایک کام کو اس کے انجام تک پہنچانے سے ذرا پہلے ترک کر دینا کام

شروع نہ کرنے کے برابر ہے لہٰذا عاملین تسخیر ہمزاد اپنی قوتِ فیصلہ سے کام لیتے ہوئے پہلے باقاعدہ منصوبہ بنائیں۔ پھر اپنے بنائے ہوئے منصوبے پر انہیں خطوط پر قدم زنجیر ہوں۔ جو بہ آسانی اور بلا تکلف منزلِ مقصود پر پہنچا سکتے ہوں ۔!

دوران عمل عامل کو اعلیٰ انسانی قدروں کا تحفظ کرنا لازم ہے رحمدل مستقل مزاجی، مسلسل جد و جہد، خود اعتمادی، خوش اعتقادی، خود آگہی اور تصور آفرینی وغیرہ سبھی ہتھیاروں سے مسلح رہنا چاہیے پاکیزگی بدن اور طہارتِ نفس کو شرط اولیٰ کی حیثیت دینی چاہیے عام مفادات کا خیال اور عمومی رفاہ ہمیشہ پیش نظر رہے، ضبط نفس سے عامل بہت جلد منزل مقصود تک پہنچ جانے کے قابل ہوتا ہے۔ یہ ہتھیار بھی اپنی جگہ بڑی اہمیت کا حامل ہے۔ لہٰذا ان تمام پرہیزوں کا خیال رکھنا ضروری ہے۔ جن کے لئے متقدمین نے پورا پورا زور دیا ہے۔ ذرا سی کوتاہی عامل کو آلام و مصائب کے بھیانک غاروں میں دھکیل دیتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ آج دنیا میں ہمزاد کو تسخیر کرنے والوں کی ایک بہت بڑی تعداد پاگلوں اور مجنونوں کی صورت میں پائی جاتی ہے اور بہت سے تو اپنی جان سے بھی ہاتھ دھو بیٹھے ہیں ۔!

# تخلیہ یکسوئی اور رازداری

تخلیہ اور مکمل رازداری ہر قسم کے روحانی عملیات میں مرکزی حیثیت میں ہیں، وہ عاملین جو شب کو عمل کرتے اور صبح کو کسی نہ کسی طرح لوگوں پر ظاہر کر دیتے ہیں، ذرہ برابر بھی فائدہ نہیں اٹھاتے بلکہ بعض اوقات تو یہ دیکھا گیا ہے کہ جن حضرات نے اوراد و وظائف کے ذریعہ اپنی منزل مقصود کو پا لیا۔ اور بعد میں اتفاق سے ان کے کسی عمل یا قول سے راز منکشف ہو گیا۔ ان کی محنت پر پانی پھر گیا۔ اور انہوں نے وہ سب کچھ تلف کر دیا جو محنتِ شاقہ، عرق ریزی اور جان کو خطرے میں ڈال کر حاصل کیا تھا۔!

عاملین کے لئے بعض عملیات میں لازمی طور پر آبادی سے باہر چلّہ کشی کا حکم اسی لئے ہے، کہ مکمل تخلیہ ہو ـــــ کسی غیر شخص کی مداخلت کا احساس تک نہ ہو، اور عامل کی ہر کارگزاری اخفائے راز میں رہے ـــ! دنیا اور دنیا والوں سے الگ تھلگ ہٹتے ہوئے مکمل یکسوئی کے ساتھ عامل اپنی منزل کی جانب رواں، دواں رہے ـــ!

"یکسوئی" ایک ایسا موضوع ہے کہ جس کے لئے ایک عظیم الشان باب لکھا جانا چاہیے لیکن ہم یہاں ایسا کر کے قارئین کا وقت ضائع نہیں کریں گے ـــ! بس اتنا ہی کہنے پر اکتفا کریں گے کہ یکسوئی ہر عمل کے لئے پہلی شرط ہے اس کے بغیر نہ صرف روحانی عملیات ہی میں ناکامی ہوتی ہے بلکہ زندگی میں پیش آمدہ روزانہ

کے کاموں میں بھی خلل واقع ہو جاتا ہے۔ یکسوئی اپنی جگہ خود ایک زبردست عمل ہے۔ جو انبیائے کرام اولیائے عظام، صوفیا، عاملین، ساحرین اور عاملین ہپناٹزم وغیرہ سب کے کام آیا ہے۔ اور ہمیشہ آتا رہے گا۔ جہاں یکسوئی نہیں وہاں کشش و جاذبیت نہیں۔ اور جہاں جاذبیت اور کشش نہیں وہاں محرکات نہیں۔ لہٰذا عمل ہمزاد کی تیاری میں بھی یکسوئی پیدا کرنا بنیادی شرط ہے۔

عمل ہمزاد کے سلسلہ میں ہم نے اب تک جن لوازمات کا نام لیا ہے مثلاً کشش و جاذبیت کا حصول، خود اعتمادی و خود آگاہی، قوتِ ارادی پر زور فکر اور تصور آفرینی، قوتِ فیصلہ اور یکسوئی اور راز داری وغیرہ ان سب کا تعلق ایک ایسی مشق سے ہے جو بطور وظیفہ پابندی مقام اور آغاز وقت کے ساتھ معینہ مدت تک جاری رکھی جاتی ہے۔

دوران مشق جو خلل انداز ہونے والے آندھی اور طوفان اٹھیں اُن سے عامل کو خوفزدہ ہونے کی ضرورت ہرگز نہیں ہے۔ اس لئے کہ ان کی اصلیت کچھ نہیں ہوتی محض ہیولیٰ ہوتے ہیں۔ اسی طرح وہ خوفناک سائے اور چہرے بھی بے ضرر ہوتے ہیں جو عامل کو ڈرا دھمکا کر ترک عمل پہ اکساتے ہیں۔

# عملیات کی تعریف

"عمل" چاہیے تسخیر ہمزاد کے لئے کیا جائے یا نقوش وغیرہ کی زکواۃ ادا کرنے کے لئے یا کسی جن، بھوت اور پری وغیرہ کو قابو میں لانے کے لئے کیا جائے۔ بہر حال یہ ایک طریقہ ہوتا ہے جس کے ذریعہ ہم کوئی وظیفہ یا جنتر منتر پڑھ کر یا محض اعصابی مشق کر کے قوت جاذبیہ سے فتوحات حاصل کرتے ہیں —!

"عملیات" نورانی بھی ہوتے ہیں اور سفلی بھی! فائدے اور نقصانات کے اعتبار سے ان میں سے کوئی بھی ساقط الاعتبار نہیں ہوتا۔ بشرطیکہ ان سے ذمہ دارانہ طور پر کام لیا جائے اور ان کے حصول میں وہ مراحل طے کئے جائیں، جو اس سلسلے میں قدماء کے فرمانے کے بموجب پیش آتے ہیں —:

عاملین ہمزاد کو ایک ضروری نکتہ یاد رکھنے کی ضرورت ہے، وہ یہ کہ بعض اوقات عامل کی اپنی کمزور صلاحیتوں کی بنا پر ہمزاد کی حاضری میں غیر معمولی تاخیر ہو جاتی ہے اس لئے بعض لوگ جی چھوڑ بیٹھتے ہیں۔ اور ترک عمل کر کے عمل کو جھوٹا کہنا شروع کر دیتے ہیں — یہ ایک بھاری غلطی ہے۔ اگر عمل کے معینہ دن پورے ہو جائیں۔ تو بار دگر عمل کریں اور مسلسل اس وقت تک جاری رکھیں، جب تک کہ کامیابی نہ ہو جائے!

دوسری ایک اور صورت اس کے برعکس یہ ہے کہ بعض حضرات کی روحانی صلاحیتیں ان کے علم و یقین کی پختگی کی بنا پر جلد از جلد کامیابی کے قریب لے آتی ہیں۔ ایسی صورت میں ہمزاد کو قریب اور سامنے پا کر عمل ترک نہیں کر دینا چاہیے ورنہ عامل فریب کھا جائے گا۔ اور اس کی حالت اس پریشان پیاسے کی ہو گی، جو دور سے سراب کو دیکھ کر اس کی طرف لپکتا ہے اور پاس آنے پر پتہ چلتا ہے کہ اسے ریت نے دھوکا دے دیا ہے۔!

عمل صرف اس وقت پورا سمجھنا چاہیئے جب سامنے آ کر ہمزاد ہم کلام ہو اور دریافت کرے کہ اسے کیوں بلایا گیا ہے۔!

اس وقت عامل کو اس سے کہنا چاہیے کہ تجھے اپنے قابو میں کرنا مقصود ہے تاکہ تجھ سے اپنے مشکل کاموں میں مدد اور مشورے حاصل کر دں۔!

اس کے بعد وہ ایک معاہدے کے تحت خود کو عامل کی سپردگی میں دے دے گا اور پھر عامل اس سے بے شمار کام لے سکے گا جن میں سے بعض کا ذکر ہماری اس کتاب میں پہلے آ چکا ہے۔!

# نفس کا دھوکا

نہ کسی عامل ہمزاد کو یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس کی موت کب واقع ہو گی اور نہ یہ ضروری ہے کہ ہر شخص اپنی عمر طبعی کو پورا کر کے ہی مرے گا موت آنے سے پہلے آثار پیدا ہو بھی سکتے ہیں اور نہیں بھی — اس کا حقیقی وقت تو باری تعالیٰ کو ہی معلوم ہے اس لئے عامل کا یہ قیاس کر لینا کہ میں ہمزاد کو مرتے وقت آزاد کردوں گا اور تمام عمر اس سے اپنا کام لیتا رہوں گا، نفس کا ایک دھوکا ہے

مرنے سے پہلے پہلے ہمزاد کا آزاد کر دینا بڑا ضروری ہے، ورنہ دیکھا گیا ہے کہ ہمزاد اپنی تمام عمر کی زحمتوں کا انتقام لینے کی غرض سے عامل کی لاش کی بے حرمتی کرنے سے بھی نہیں چوکتا۔ وہ اس کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے بکھیر سکتا ہے — یا صورت مسخ کر سکتا ہے، اس کے علاوہ اور کوئی ناروا سلوک بھی کر سکتا ہے ۔ اس لئے عامل کو چاہیے کہ اس سے اپنے تمام رشتے مرنے سے پہلے پہلے منقطع کرے، موت قدرتی طور پر آنے کی بجائے حادثاتی طور پر بھی پیش آ سکتی ہے۔ اس لئے اس کے آنے کا انتظار نہ کرے، بلکہ جب بھی مناسب وقت دیکھے آزاد کر دے۔

ہم نے اپنی اس کتاب میں اخلاقیات پر زیادہ سے زیادہ زور دیا ہے اگر کوئی عامل ان نصیحتوں پر عمل پیرا ہو تو کوئی وجہ نہیں کہ وہ مرتے وقت سکون د

اطمینان حاصل نہ کر سکے خود اس کا ہمزاد بھی اس کے حق میں مہربان ہو سکتا ہے اور عامل کی موت کے بعد اس کے لئے باری تعالےٰ کے اسماء کا ورد کر سکتا ہے جو عامل کی نجات کے لئے بڑا مناسب فعل ہے۔ اخود عامل بھی اپنے ہمزاد سے استدعا کر سکتا ہے کہ "میرے لئے ہمیشہ ورد درود پاک اور ورد اسمائے حسنیٰ ذات باری تعالیٰ کیا کرے" ہاں اگر اسے آزاد کرنا مقصود ہو تو اسے بلائے اخلاق سے پیش آئے اپنا اس سے قصور معاف کرا لے۔ اور خود بھی اس کا قصور معاف کر دے۔ اس کی آخری دعوت کرے۔ اور ہمیشہ ہمیشہ کے لئے اسے آزاد کر دے۔ ہمزاد ہمیشہ کے لئے چلا جائے گا۔ اور پھر کبھی اور کسی حالت میں عامل سے واسطہ نہیں رکھے گا۔ اس طرح عامل ان تمام آفات سے محفوظ ہو جائے گا جن کا اس کی موت کے وقت خطرہ یا اندیشہ ہوتا ہے۔

ہمزاد سے جہاں اور خطرات ہیں ایک خطرہ یہ بھی ہے کہ اس سے صرف وہی کام لئے جائیں جو اس سے متعلق ہوں اگر اس کے خلاف کیا گیا تو ہمزاد کے ناراض ہو جانے کا خطرہ ہے۔ دوسری بات یہ ذہن نشین کر لی جائے کہ اس سے خود اسی کا کوئی راز نہ دریافت کیا جائے جس کے ظاہر کرنے سے وہ کتراتا ہو یا منع کرتا ہو۔ بہتر یہی ہے کہ ہر کام میں پہلے نہایت ہی خلوص کے ساتھ اس سے مشورہ طلب کر لیا جائے۔ اگر وہ کسی کام کے نہ کرنے کا مشورہ دے تو ہرگز ضد نہ کرنی چاہیے ورنہ بہت بڑے ضیاع کا اندیشہ ہے۔

# معاہدات اور حماقتیں

بعض اوقات عامل سے حماقتوں کا ہو جانا بڑی بات نہیں۔ اس جگہ لفظ حماقت اس سلسلہ ادا کیا گیا کہ عامل جانتے بوجھتے ہوئے بھی تسخیر ہمزاد کے وقت کئے جانے والے معاہدے میں اپنا پہلو کمزور کر بیٹھتے ہیں۔ مثلاً ہمزاد حاضر ہو کر کہتا ہے،

"مجھے تو نے کیوں حاضر کیا ہے۔

"اس لئے کہ تجھے اپنے بس میں کر لوں!

"مجھے اپنے بس میں کر کے تو کیا کرے گا؟

"اپنے مشکل کاموں میں تجھ سے مشورے بھی لوں گا اور عملی مدد بھی حاصل کروں گا:

"مجھے منظور ہے مگر تو مجھے پیٹ بھر کر کھانا بھی دے سکے گا؟"

اس موقع پر اگر عامل چوک گیا اور اس نے اقرار کر لیا تو سمجھ لینا چاہیئے کہ اس نے اپنی تمام محنتوں پر پانی پھیر لیا —! کیونکہ ہمزاد کا پیٹ بھرنا کسی انسان کا کام نہیں ہے۔ لہٰذا اس سے اس معاہدے کی خلاف ورزی ہونی لازمی ہے جس کی سزا بڑی بھیانک ہے اس لئے عامل کو چاہیئے فوراً کہے:۔

"ہرگز نہیں! — میں تو صرف اس حالت میں دو روٹیاں دے سکتا ہوں۔ جب مجھے میسر آئیں۔ ورنہ تمہیں بھی صبر کر لینا پڑے گا۔

"بہت اچھا —! کیا تو ہمیشہ سچ بولے گا —؟

"نہیں، میں ہمیشہ سچ نہیں بول سکتا۔"
"ہمیشہ پاک صاف رہیگا۔؟"
"میرے لئے یہ بھی ناممکن ہے۔"
"اچھا کوئی حرام یا نشہ لانے والی شے تو نہیں کھائے گا۔"
"ممکن ہے کسی وقت مجبوراً استعمال کرنی پڑ جائے۔"
"اچھا تو مجھے کتنے عرصہ کے لئے اپنے بس میں کرنا چاہتا ہے۔؟"
اس موقع پر عامل کو اچھی طرح سوچ سمجھ لینا چاہیے اور جتنے عرصہ کے لئے اسے قابو میں رکھنا منظور ہو اُسے بتا دے۔ اگر تمام عمر کے لئے اس کی تسخیر منظور ہو تو بھی بتا دے۔ مثلاً عامل جواب دیتا ہے:۔
"پانچ سال کے لئے"

کیا میں ہر وقت تیری خدمت میں حاضر رہوں؟
عامل کو چاہیے کہ فوراً منع کر دے اور کہے:۔
"نہیں!۔ میں جس وقت مقرر کردہ اشارہ کروں حاضر ہوا کر۔ تیرا ہر وقت آکر ستانا مجھے پسند نہیں! خبردار! میرے آرام میں کبھی خلل نہ ڈالنا۔"
اگر عامل نے اس معاہدے میں غلطی سے اس کی یہ شرط منظور کر لی۔ کہ وہ ہمہ وقت عامل کے سامنے رہے اور ہر وقت کوئی نہ کوئی کام طلب کرتا رہے تو سمجھ لیجئے کہ اسکی شامت آگئی۔ وہ اسے کبھی سونے نہیں دے گا۔ اور پریشان کرتا رہے گا۔ اس صورت میں اس سے تھوڑی دیر کیلئے نجات پانے کے دو چار طریقے یہ ہیں کہ اسے مختلف اجناس ملا جلا کر دے دی جائیں اور حکم دے دیا جائے کہ انہیں الگ الگ کرتا رہے۔ کوئی

وظیفہ پڑھنے پر مامور کر دیا جائے، کوئی ایسا کام دے دیا جائے جو مسلسل ہوتا رہے اور اس کا انجام ممکن نہ ہو۔ کوئی بانس یا سیڑھی وغیرہ عموداً نصب کرا دیں، اور اس پر اسے چڑھنے اور اترتے رہنے کا حکم دے دیں ـــــ!



# ضروری امور کا اعادہ

عامل کے عمل کرنے کے بہت سے طریقے ہیں جن میں سے مشہور طریقوں کے علاوہ قابلِ اعتبار اور سہل طریقے پیش کر کے ہم آپ کی اس اہم ضرورت کو پورا کریں گے جس کے لئے آپ مدتوں سے حیران و سرگرداں ہیں۔ لیکن ان طریقوں کے بیان کرنے سے قبل چند مضامین اور بھی پیش کریں گے۔ جن کا پڑھنا اور ان پر عمل کرنا انتہائی اہم اور ضروری ہے۔

۱: سب سے پہلے عامل کو یہ ارادہ کرنا چاہیئے کہ تسخیر ہمزاد کی راہ میں جو بھی مشکلات پیش آئیں گی ان کا مقابلہ انتہائی پامردی کے ساتھ کروں گا۔

۲: عمل شروع کرنے سے قبل عامل کو اپنے مزاج و طبع کی مناسبت سے عمل کا انتخاب کرنا ہوگا۔

۳: عمل کی ابتدا اس وقت تک نہ کرے، جب تک کل انتظامات مکمل نہ کرلے۔

۴: عمل سفلی ہو یا نورانی قدماء کے تبائے ہوئے طریقوں اور ہدایات کے مطابق کیا جائے۔

۵: وہ تمام پرہیز سختی کے ساتھ کئے جائیں جو منتخب عمل کے لئے ضروری قرار دیئے گئے ہوں۔

۱۰۔ دوران عمل جن جن عجائب و غرائب سے دوچار ہوں ان سے نپٹنے

کے لئے جو اصول و ہدایات پہلے سے معلوم ہوں بروئے کار لائیں۔

۷:۔ اگر عامل کا دل قوی، ارادہ پختہ اور قوتِ ارادی مستحکم نہ ہو تصور آفرینی بھی سطحی ہو، خیالات منتشر اور پراگندہ ہوں، یکسوئی قلب کا فقدان اور مستقل مزاجی نایید ہو، تو عمل تسخیر ہمزاد کا تصور بھی نہ کرے۔ ایسا شخص روحانیات کی دنیا میں اپنے لئے کوئی مقام نہیں رکھتا اور نہ ہی اس کے الوانِ نعمت میں اس کا کوئی حصہ ہے۔

۸۔ عامل ہر لحاظ سے تندرست اور صحیح الاعضاء ہو۔ اس کے بدن کا کوئی حصہ مفلوج، کمزور، ناتواں یا عیب دار نہ ہو، بالکل اس طرح جیسا کہ قربانی کا جانور۔

۹:۔ پاک باز، پاک طینت اور سیرت وکردار میں عامل کا منضبط ہونا ضروری ہے۔ اس میں ہمدردی اور رفاہ کا جذبہ بدرجہ اتم ہونا چاہیے۔

۱۰: طہارتِ باطنی کے علاوہ طہارتِ ظاہری کا بھی خیال رکھنا عامل کے لئے ضروری ہے اور یہ شرط صرف ان اعمال کے ساتھ ہے جس میں ناپاکی اور غلاظت کا ہونا ضروری ہوتا ہے۔

۱۱: خواتین عملِ ہمزاد سے محتاط رہیں۔ ان کے لئے منع تو نہیں ہے۔ لیکن حیض ونفاس اور حمل کے دوران نہ کریں۔ کیونکہ ان حالتوں میں عملِ ہمزاد کرنا ممنوع اور ضرر رساں ہوتا ہے۔

۱۲: زخمی حالت میں ہونا اور کسی حصۂ جسم سے خون نکلنا، عملِ ہمزاد میں حارج ہوتا ہے۔

۱۳: ساقط الاعضاء عمل بھی نہ کیے جائیں۔

۱۴ - تلفظات بہ اعتبار مخرج بالکل صحیح ہوں. غلط ملط پڑھنے سے حرج واقع ہوگا بلکہ عمل کامیاب نہ ہوگا۔

۱۵ :- عمل چھت پر یا کسی ایسی اونچی جگہ بیٹھ کر نہیں پڑھنا چاہیئے، جہاں سے گر پڑنے کا اندیشہ ہو!

# ہمزاد کی حاضری

ہر قسم کا عمل ہمزاد شروع کرنے کے کچھ عرصہ بعد عامل کی محنت رنگ لاتی ہے اور ایک مبہم سا سایہ نظر آنے لگتا ہے۔ یہ سایہ چونکا دینے والی حرکات بھی کرتا ہے۔ عامل کو چاہیے کہ اس سے متاثر ہوئے بغیر اپنا عمل جاری رکھے ہرگز نہ ڈرے، نہ ترکِ عمل کا ارادہ کرے۔ یہ سایہ بالکل بے جان اور بے حقیقت ہوتا ہے اس وقت وہ کسی کا کچھ بنا، یا بگاڑ نہیں سکتا۔ البتہ عامل کا خوفزدہ ہو کر اپنے ہوش و حواس کھو دینا اس کی بدقسمتی پر مبنی ہو سکتا ہے۔

جوں جوں دن گزرتے جائیں گے سائے کی ماہیت میں تبدیلی پیدا ہوتی چلی جائے گی! یہ نیلے دھوئیں جیسا سایہ کناروں سے متشکل ہوتا چلا جائے گا۔ اور ایک وہ دن آئے گا۔ جب کہ پردۂ سیمیں کی ایک تصویر کی مانند عامل کی نگاہوں کے سامنے آموجود ہو گا۔ اس وقت عامل کو محتاط رہنا چاہیے۔! نہ اس سے کلام کرے اور نہ ہی اُس کی دی ہوئی کوئی چیز لے۔!

عامل کو اس کے عمل سے باز رکھنے کے لئے جو آندھی۔ طوفان، بارش، وسوسے، سانپ، بچھو، شیر، بھیڑیئے، وغیرہ نظر آئیں یا بھیانک اور جانی پہچانی آوازیں سنائی دیں عامل کو ان کی طرف ذرا بھی التفات نہ کرنا چاہیے اور مستقل مزاجی کے ساتھ اپنا عمل جاری رکھتے ہوئے منزل مقصود کی طرف رواں، دواں رہنا چاہیے۔ یہ سب علامتیں عامل کو اس کے کام سے روکنے کی

کوششیں ہوتی ہیں حقیقت میں ان کا کوئی وجود ہوتا ہی نہیں! عامل کی کامیابی اسی میں ہے کہ وہ اپنے کام سے کام رکھے. اور اپنی راہ میں آنے والی ہر مزاحمت کو اپنی مستقل مزاجی اور گہری توجہ سے نیست و نابود کر دے.

سایہ متشکل ہو کر ملنے آتا رہے گا. اور ایک دن ہم کلام بھی ہو گا. عمل پورا کر کے عامل کو اس سے گفتگو کرنا چاہیئے. اور مذکورہ معاہدہ کرے اس معاہدے کی رو سے کئے ہوئے وعدے پر سختی سے عمل پیرا رہنا چاہیئے معاہدے کی خلاف ورزی سے نہ صرف تمام محنت اور اس کے ثمرات پر پانی پھر جائے گا. بلکہ تعطلِ ہوش و حواس یا جان جانے کا خطرہ ہوتا ہے -!

اس بات کو ایک بار پھر سمجھ لیں کہ ہمزاد حاضر ہو کر دوران عمل خواہ کتنا ہی ہم کلام ہو اشارہ کرے یا کوئی چیز دے عامل کو اس پر قطعی التفات نہ کرنا چاہیے عمل مسلسل جاری رکھے اور چلّہ پورا ہونے پر ہی گفتگو کرے. اور اسی نشست میں متذکرہ بالا معاہدہ عمل میں لائے.

# ہمزاد کی دعوتیں

بعض ہمزاد پھل کھاتے ہیں اور بعض گوشت چنانچہ عامل کو معاہدہ کرتے وقت یہ معاملہ بھی طے کر لینا چاہیئے۔ اس سے کام لینے سے پہلے جب وہ کچھ کھانے کو مانگے تو دے دینا چاہیئے۔ اور اس کا انتظام پہلے ہی سے کر رکھنا چاہیے۔!

دوران عمل جب ہمزاد کا وجود تک نہ ہو، عامل کو چاہیے کہ کھانا کھاتے وقت پہلے تھوڑا سا کھانا ہمزاد کے لئے ایک طرف زمین پر ڈال دے، اور یہ خیال کرے کہ یہ ہمزاد کھائے گا۔ بعد میں اس کا حصہ محفوظ نہیں کیا جا سکتا۔

ہمزاد کو دن میں دو بار بلانا کافی ہو گا۔ وہ اپنے عامل کے تمام جائز کام بڑی خوشی کے ساتھ سرانجام دے گا۔ ویسے اکثر جالیات کی وجہ سے عامل کی آنکھ میں اتنا اثر تو ہمہ وقت موجود رہے گا ہی کہ اس سے معمولی معمولی اور چھوٹے کام خود نکال لے، بلا وجہ ہمزاد کو بار بار بلانے کی کوئی ضرورت نہیں۔ ورنہ ہو سکتا ہے کہ وہ کسی دن ایک سرے سے تمام کام کرنے ہی سے انکار کر دے۔

آزاد کرتے وقت جو دعوت ہمزاد کو دی جائے اس کے دو طریقے درج ذیل ہیں۔ دعوت کے یہ طریقے صرف آسان ہونے کی وجہ سے یہاں لکھے جا رہے ہیں۔

● جو ہمزاد محدود میعاد کے لئے تسخیر کئے جاتے ہیں وہ مدت کے خاتمے پر

